# رمضان المبارک کے خاص تحفے

حکیم محمد طارق محمود مجذوبی چغتائی

پی۔ایچ۔ڈی (امریکہ)

# رمضان المبارک
# کے خاص تحفے

شیخ الوظائف حضرت حکیم محمد طارق محمود مجذوبی چغتائی دامت برکاتہم العالیہ
(پی۔ایچ۔ڈی: امریکہ)

## دفتر ماہنامہ عبقری
78/3 عالمی مرکز روحانیت وامن عبقری سٹریٹ نزد قرطبہ مسجد
مزنگ چونگی لاہور 042-37425801

## فہرست مضامین

## رمضان المبارک میں ان باتوں پرضرور توجہ کریں......!!!

**قارئین!** کیلئے کچھ ایسی چیزیں سامنے لانا چاہتا ہوں جو آپ کو رمضان میں نفع مند ساتھی کی حیثیت سے فائدہ دیں گی۔

☆پورے رمضان میں ہم یہ فیصلہ کریں کہ ہم گفتگو کم کریں گے اور کثرت سے ذکر کریں گے اور خاص طور پر یہ ذکر رَبِّ اغْفِرْ وَارْحَمْ وَاَنْتَ خَیْرُ الرّٰحِمِیْنَ (مومنون 118) ترجمہ: (اے میرے رب بخش دے اور رحم فرما اور تو سب سے برتر رحم کرنے والا ہے) وضو بے وضو ہر حالت میں لاکھوں کی تعداد میں پڑھیں گے۔☆رمضان میں ہر پل باوضو رہنے کی کوشش کریں جو عمل رمضان میں مضبوط ہوتا ہے رمضان کے علاوہ بھی وہی عمل ہمیشہ زندگی میں رہتا ہے۔☆اگر آپ کا کاروبار مشکوک ہے تو کسی سے قرض لیکر یعنی اس شخص سے جس کا رزق طیب و طاہر ہو اپنے روزے رکھیں اور پھر اس کو اپنے مال سے قرض اتار دیں۔ کھانا پینا' افطاری' پانی' کھجور' نمک' مرچ چھوٹی سے چھوٹی چیز بھی طیب و طاہر رزق سے لیں۔☆اپنے من کو سمجھائیں کہ دیکھ رمضان میں اگر تو طیب و طاہر رزق کھا سکتا ہے تو غیر رمضان میں بھی ایسا ممکن ہے اور سارا رمضان اللہ سے اپنے لیے اور اپنی نسلوں کیلئے حلال و طاہر رزق ضرور مانگیں۔☆گلقند 250 گرام اور چھوٹی الائچی دس گرام، چھوٹی الائچی پیس کر گلقند میں ملالیں صبح سحری کے بعد ایک بڑا چمچ استعمال کریں۔ سارا دن پیاس کا احساس نہیں ہوگا کمزوری اور نقاہت نہیں ہوگی۔ حتیٰ کہ اگر آپ سخت گرمی میں کام کریں تو بھی فائدہ ہوگا چاہیں تو افطاری کے بعد بھی کھا سکتے ہیں۔☆قرآن پاک کی تلاوت کا اہتمام کریں اور قرآن پاک کے ہر حرف کو اللہ کے سامنے فریادی بنائیں کہ وہ آپ کیلئے دعا کرے کہ سال کے دوسرے دنوں میں بھی آپ کو کثرت تلاوت کی توفیق نصیب ہو۔☆اپنے کان اور نظروں کی حفاظت سخت سے سخت کریں اور گناہوں سے بچنے کی کوشش کریں اور ابھی سے اس پر آنے کیلئے روزانہ حسب توفیق مالی صدقہ کریں اور اللہ سے مانگیں کہ یا اللہ! میری زندگی سے گناہوں کو دور کردے۔☆یہ فیصلہ کریں کسی سفید پوش اور سوال نہ کرنے والے شخص کے گھر میں اتنا راشن ضرور دونگا کہ اس کے روزے باسہولت ادا ہوسکیں۔☆صدقہ فطر کھجور کا دینا بھی سنت ہے۔ موجودہ وقت کے اعتبار سے فی آدمی جو قیمت بنتی ہے وہ ادا کریں۔ بخیل نہ بنیں۔ پچاس ساٹھ روپے میں جان نہ چھڑائیں تاکہ چار دن کسی غریب کا چولہا جلتا رہے۔☆سحری کیلئے تو ویسے ہی اٹھتے ہیں کم از کم دو نوافل تہجد' توبہ' استقامت' شکرانہ اور حاجت کی نیت کر کے ضرور پڑھا کریں۔ دو نفل میں یہ سب نیتیں اکٹھی کر سکتے ہیں۔

## رمضان المبارک کے عہد و پیماں

یقین جانیے! اگر ہر مالدار شخص اپنی پوری زکوٰۃ تول ماپ کر اور زکوٰۃ کے مکمل شرعی احکامات پوچھ پوچھ کر ادا کرے تو پورے معاشرے میں ایک بھی غریب نہ رہے کیونکہ ہمارے معاشرے میں اتنے بڑے بڑے مالدار ہیں جن کی دولت کا گمان تو گمان ہم شاید لفظ تصور استعمال کریں تو بھی تصور نہیں ہوسکتا۔۔۔ اتنے مالدار ہیں! اگر یہ تمام مالدار اپنے مال کو بڑھانا چاہتے ہیں' بچانا چاہتے ہیں اور بہت زیادہ مال سے مالدار اور زیادہ مالدار یعنی ہزار سے لاکھ لاکھ سے کروڑ' کروڑ سے ارب اور ارب سے کھرب بلکہ اس سے بھی کہیں زیادہ بڑھانا چاہتے ہیں یہ ایک نہیں سینکڑوں نہیں' ہزاروں لاکھوں مثالیں ہیں اور اس عمل کو جنہوں نے بھی کیا اور محنت کی ان کی زندگی میں کامیابیاں' عزتیں شان و شوکتیں اور ان کی نسلوں میں راحتیں ملیں۔ ایک شخص مجھے ملے میں اس کو نہیں جانتا تھا اس نے تعارف کروایا تو میں نے ان کے باپ دادا کی دولت جاگیرداری کا تذکرہ سنا ہوا تھا تو مجھے کہنے لگا آپ کو شاید پتہ

ہو کہ میں اس وقت مالدار نہیں ہوں۔۔۔ بلکہ مفلس ہوں۔۔۔ اگر مفلسی سے نیچے کی کوئی بات ہے تو آپ یقین کرلیں۔ میں ایک دم چونکا۔۔۔اور حیران ہوا کیوں؟ کہنے لگا میں نے سارے اسباب پر نظر ڈالی تو پتہ یہ چلا کہ میرے بڑے زکوۃ اور عشر نہیں دیتے تھے۔ بس۔۔۔ یہی چیز ایسی تھی جو آئندہ آنے والی نسلوں کو لے ڈوبی ہماری نسلوں سے مال و دولت، جاگیر، پراپرٹی اور زمینیں کیسے گئیں مجھے پتہ نہیں۔۔۔ایسے گئیں ایسے گئیں کہ جیسے تیز ہواؤں سے بادل چلے جاتے ہیں۔ایک صاحب مجھے کہنے لگے کہ میں نے اپنی نسلوں کو بتایا ہوا ہے کہ خیال کرنا زکوٰۃ اور عشر کبھی نہ چھوڑنا کیونکہ میں نے اپنے باپ اور دادا میں یہی دیکھا اور اپنے دادا سے سنا کہ اس کا باپ دادا بھی یہی عمل یعنی مکمل اور پوری زکوۃ اور پورا عشر۔۔۔ یعنی مسئلہ کی تحقیق کرکے اور پورا ادا کرنا۔ میں نے اپنی نسلوں کو کہا ہے کہ اگر فقیر تنگدست اور غریب بننا چاہتے ہو تو پھر چاہے چھوڑ دو۔ ورنہ زکوۃ اور عشر نہ چھوڑنا۔۔۔ تمہیں کائنات کی کوئی طاقت فقیر کر نہیں سکتی۔ **قارئین!** رمضان جسم کا صدقہ' مال کا صدقہ' خواہشات کا صدقہ' چاہتوں کا صدقہ' بھوک کا صدقہ' پیاس کا صدقہ' نظروں کا صدقہ' کانوں کا صدقہ' زبان کا صدقہ یہ سب صدقے ہی کا مہینہ ہے اور پھر گرمی کا رمضان اور گرمی بھی ایسی کہ جو بتادے کہ واقعی میں گرمی ہوں۔ تو رمضان کے اس مہینے میں آپ اور میں۔۔۔ زکوۃ اور عشر کے بارے میں سوچیں اور ایسا سوچیں کہ ہماری سوچیں عمل کا ذریعہ بن جائیں۔ یقین جانیے! کبھی بھی غربت اور تنگدستی فقر اور فاقہ مفلسی اور فقیری آپ کا دروازہ نہیں کھٹکھٹائے گی۔ خیال کرنا کہیں زکوۃ دینے والے زکوۃ لینے والے نہ بن جائیں۔ میرے سامنے بے شمار کیس ہیں' خونریزی' قتل و غارت' مقدمات' گھریلو مشکلات' الجھنیں' زندگی کے مسائل اور ناکامیاں ان لوگوں کا مقدر بن گئی ہیں جنہوں نے یہ غلطی کی کہ تھے تو زکوۃ دینے والے اور دونوں ہاتھوں سے زکوۃ وعشر لیا تو زندگی اور نسلوں کو بربادی کی طرف لے گئے۔ رمضان المبارک میں کوشش کریں ہم کثرت سے اپنی نظروں کو' زبان کو' دل کو' کانوں کو' آنکھوں کو' سوچوں کو' جذبوں کو' چاہتوں کو' وجدان کو' ارادوں کو۔۔۔ ان سب چیزوں کو استغفار پر لگائیں یعنی استغفار یہ ہے کہ گزشتہ جو ہوگیا اس پر تو معافی ہے آئندہ نہیں کریں گے اور پورے رمضان میں جسم کے ان سارے حصوں اور کیفیات کو اس عہدو پیمان پر لگائیں۔ پھر دیکھیں یہ رمضان شاندار رمضان ہوگا اور ایسا شاندار کہ ہم سوچ ہی نہیں سکتے۔ آیئے! ہم سب عہد کریں کہ اس رمضان میں اپنے لیے دعائیں کم اور غیروں کیلئے' دین کے دشمنوں کیلئے' ملک کے دشمنوں کیلئے' جان و مال' عزت و آبرو اور نسلوں کے دشمنوں کیلئے زیادہ دعائیں کریں گے۔ ہم عہد کریں اس رمضان ہمارے مزاج میں خیرخواہی' رواداری اپنوں کیلئے بھی اور غیروں کیلئے بھی اور زیادہ بڑھتی چلی جائے اور کہیں زیادہ اس میں اضافہ ہوتا چلا جائے اور رہاں یاد رکھیے گا۔۔۔!!!اس رمضان میں افطار کے وقت اور قبولیت کے وقت اگر ہوسکے تو چھوٹے بچوں کو اپنی آمین میں ضرور شامل کیجئے گا ان کی آمین سات آسمانوں سے اوپر جاتی ہے یقین نہ آئے تو پورے رمضان میں آزما کر دیکھ لیں۔۔۔!!!

OOOOO

# تہجد کے نوافل

2 تا 12 نوافل جتنے چاہیں خلوص اور چاہت سے پڑھیں اور اللہ پاک سے زاری سے دعائیں مانگیں۔
تہجد کے نوافل کے بعد اور سحری کھانے تک اللہ تعالیٰ سے باتیں کریں ''یا اللہ میری دنیا بھی اچھی کردے' میری آخرت بھی اچھی کردے اور جو دل میں آئے دل ہی دل میں اس سے مانگتے رہیں اور اُسے پکارتے رہیں'' کیونکہ سحری کے وقت نوری لقمے ہوتے ہیں اور اللہ پاک پہلے آسمان پر نزول فرماتے ہیں اور اللہ پاک خیر و عافیت بانٹ رہے ہوتے ہیں اور صدا آتی ہے کہ ہے کوئی جس کو بخشا جائے۔ اس لیے اللہ پاک سے ایسے مانگیں جیسے بھکاری مانگتا ہے اور لے کر ہی چھوڑتا ہے۔ رب کعبہ ضرور عطا فرمائیں گے۔

00000

# شادی کیلئے انتہائی آزمودہ وظیفہ

رمضان شریف کی گیارہویں اور بارہویں روزے کی درمیانی رات کو بعد نماز عشاء دو دو رکعت کر کے 12 نفل اس طرح پڑھیں کہ ہر رکعت میں سورہ فاتحہ کے بعد ایک بار سورۂ اخلاص پڑھیں۔ 12 نوافل پڑھ کر 100 مرتبہ درود شریف پڑھیں۔ تمام نوافل اور درود شریف کا ثواب حضور پاک ﷺ کو پہنچائیں اور پھر حضور پاک ﷺ کے وسیلے سے اللہ تعالیٰ کے حضور گڑگڑا کر خلوص دل' انکساری' عاجزی سے کم از کم 15 منٹ اپنے لیے یا اپنی بہن' بیٹی کیلئے اچھے رشتے کی دعا کریں۔ انشاء اللہ تعالیٰ اگلے رمضان سے پہلے مراد پوری ہوگی۔ یہ نہایت ہی آزمودہ اور آزمایا ہوا وظیفہ ہے۔ میں نے جس کو بھی بتایا اس نے اپنے رب کا شکر ادا کیا۔

00000

# شربت جگر ٹھار

**ھوالشافی:** سوکھا آلو بخارا سوا کلو لے کر 6 کلو پانی میں ابالیں جب گل جائے اتار کر چھان لیں۔ پھر یہ ادویات صندل سفید ایک نمبر 50 گرام' انجبار 100 گرام' چھوٹی الائچی 20 گرام' تخم کاسنی 50 گرام' دھنیا خشک 50 گرام کوٹ کر ڈیڑھ کلو پانی میں رات بھگو کر رکھ دیں۔ صبح یہ پانی آلو بخارے کے پانی میں ڈال دیں۔ اس پانی میں چار کلو چینی ڈال کر آگ پر پکائیں۔ جب قوام گاڑھا ہو جائے تو شربت تیار ہے۔ رمضان شریف میں سحری اور افطاری میں استعمال کریں۔ جگر کو ٹھنڈا رکھتا ہے، روزے میں سر کا چکرانا، جسم میں نقاہت، کمزوری نہیں ہونے دیتا، طبیعت کو ہشاش بشاش اور آنکھوں کی روشنی کو تیز کرتا ہے۔

00000

# رمضان المبارک کا خاص برکت والا عمل

رزق کی برکت، معاشی مشکلات کے حل اور قرضوں سے چھٹکارے کیلئے انتہائی آزمودہ عمل

**ترکیب:** برکت والی تھیلی پر 129 مرتبہ سورۂ کوثر مع تسمیہ اول و آخر 7 مرتبہ درود شریف پڑھیں۔ گھر کا ہر فرد پڑھے' جتنے افراد پڑھ سکتے ہیں پڑھیں اور برکت والی تھیلی پر دم کریں۔ دن میں جتنی دفعہ نوٹ ڈالیں یا نکالیں ایک دفعہ سورۂ کوثر پڑھ کر دم کر لیا کریں۔

**رمضان المبارک کا عمل:** 129 دفعہ سورۂ کوثر مع تسمیہ صبح وشام اول وآخر 7 مرتبہ درود شریف۔ لیکن یکم رمضان کو جس وقت رمضان کا چاند نظر آئے تین دفعہ اول وآخر درود شریف 313 دفعہ سورۂ کوثر رات کے کسی حصے میں اس عمل کو کرلیں اگر آپ مجبوراًرات کے کسی حصے میں نہیں کرسکتے تو دن میں بھی کرسکتے ہیں یعنی پہلے روزے والے دن۔ گھر کا ہر فرد کرے ہر فرد اپنی تھیلی رکھ سکتا ہے یا گھر میں ایک تھیلی رکھیں اس میں دم کریں۔

یہ یکم رمضان کا عمل ہے۔ پہلا عشرہ جب ختم ہوگا۔ یعنی دس رمضان میں اور گیارہ رمضان المبارک کے دن جب دوسرا عشرہ شروع ہوگا پھر 313 دفعہ اسی طرح پڑھنا ہے' بہتر ہے رات کو تراویح کے بعد پڑھ لیں اگر مجبوراًنہ پڑھ سکیں تو دن کے کسی حصے میں پڑھ لیں۔

پھر تیسرے عشرے 21 رمضان المبارک کو یہی پڑھنا ہے رات کو پڑھ لیں بہت بہتر ہے۔ کیا معلوم شب قدر ہو ورنہ دن کو پڑھ لیں۔

اسی طرح پھر عید والے دن عید کی نماز سے فارغ ہوکر 313 دفعہ پڑھ کر تھیلی پر دم کریں۔ یہ عمل مکمل ہوگیا۔

اب ایک عمل صرف ستائیس رمضان کی رات کا ہے۔ وہ بھی اسی برکت کی تھیلی پر پڑھنا ہے۔ وہ ستائیس کی رات کا عمل یہ ہے کہ گیارہ سو دفعہ سورہ کوثر' گیارہ دفعہ اول وآخر درود شریف' عمل صرف رات کو ہی پڑھنا ہے یہ عمل دن کو نہیں پڑھ سکتے۔

## برکتوں، رحمتوں اور فیضان سے بھرپور عمل کی اجازت

**قارئین!** سارا سال آپ سارے وظیفے پڑھیں لیکن جو رمضان کا وظیفہ ہے جو رمضان کی عبادت ہے اس کی فضیلت نہیں مل سکتی۔ 1100 مرتبہ سارے گھر کے افراد انفرادی طور پر پڑھ سکتے ہیں یا چند افراد مل کے پڑھ لیں اور برکت والی تھیلی پر دم کردیں اور دعا کرکے پھر سو جائیں۔ یہ عمل صرف ستائیس کی رات کو کرنا ہے' بہت برکت والا عمل ہے' بہت رحمت والا عمل ہے اور بہت فیضان سے بھرا ہوا عمل ہے جتنا زیادہ توجہ دھیان سے گڑگڑا کر کریں گے انشاءاللہ پاک اس عمل کی رحمت فرمائیں گے۔

OOOOO

## رمضان المبارک میں کھجور کا شربت

رمضان کے اس مہینے میں ایک شربت متعارف کراتا ہوں جس کا تعلق دورِ نبوی ﷺ کے معمولات سے ہے۔ نبوی غذاؤں میں نبیذ ایک ایسی اصطلاح ملتی ہے جس کا استعمال اہل عرب اب بھی کرتے ہیں لیکن عجم میں اس کا استعمال ختم ہوگیا ہے۔

کھجور کا استعمال گرمی اور تری دکھاتا ہے لیکن اگر اسی کھجور کو پانی میں بھگوکر اور اس کا شربت بنایا جائے تو اس سے زیادہ پر تاثیر اور تسکین سے بھرپور شاید ہی کوئی شربت ہوگا۔

**آئیں!** ہم ذرا کھجور کا شربت آپ کی خدمت میں پیش کرتے ہیں کہ رمضان میں اس سے بھرپور لطف اٹھائیں۔

**نبیذ بنانے کا طریقہ:** حسب مقدار کھجور لیکر شام کو (اگر کھجوریں خشک ہوں تو ان کو چھوٹے چھوٹے ٹکڑے کرلیں اور گٹھلیاں نکال دیں) پانی میں بھگودیں یعنی اگر کھجور ایک پاؤ ہو تو اس میں پانی تقریباً دوکلو ہو۔ صبح اٹھ کر کھجور کو ہاتھوں سے ملیں' ملتے ملتے تمام کھجور اور اس کے ریشے پانی میں حل ہوجائیں گے جی چاہے چھان لیں اور نوش جان کریں' ورنہ بغیر چھانے بھی استعمال کرسکتے ہیں۔ اگر کھجوریں تازہ ہوں تو انہیں مت توڑیں اور ثابت ہی بھگودیں صبح اٹھ کر مل چھان کر یا مل کر گٹھلیاں نکال دیں اور نوش کریں۔ چاہیں تو کھجور کے شربت میں دودھ

بھی ملا سکتے ہیں اس طرح اس کی افادیت بھی بڑھ جاتی ہے اور جنت کے دو میوے یعنی دودھ اور کھجور اکٹھے ہو جاتے ہیں۔

**احتیاط:** نبیذ کا شربت بنا کر اگر گرمی کا موسم ہے ٹھنڈی جگہ یا فریج میں رکھیں۔ صبح کا بھگویا ہوا شام کو استعمال کریں اور شام کا بھگویا ہوا صبح استعمال کریں اگر فریج میں رکھیں تو خراب نہیں ہوتا لیکن احتیاطاً 12 گھنٹے سے زیادہ نہ رکھیں۔ ایک دن گزرنے پر اور شدید گرمی سے اس کے اندر خمیر پیدا ہوتا ہے اور خمیر کا پیدا ہو جانا اس کے استعمال کو مشکوک بنا دیتا ہے۔ لہٰذا کوشش کریں اس کو تازہ ہی استعمال کریں۔

## انوکھا شاہی مرکب

اس شاہی مرکب سے روزے کے بعد اٹھنے والی معدے کی گیس، بادی تبخیر' آنتوں اور معدے کی خشکی، قبض، دل پر غبار اور ہول کا اٹھنا، چکر، منہ میں لعاب اور پانی کا بھر جانا، دل کی گھبراہٹ، جسم میں کمزوری، ضعف، نقاہت، افطار کے وقت کی نڈھالی ان سب چیزوں کا نہایت اعتماد سے ازالہ ہوتا ہے۔

**نسخہ ھوالشافی:** گل نیلوفر، گلاب کے خشک پھول، مغز بادام ایک پاؤ (ایرانی)، دھنیا (خشک)، چاروں مغز آدھا پاؤ، سونف، بڑی الائچی، چھوٹی الائچی تمام 50,50 گرام لے کر تنکے صاف کر کے بالکل باریک پیس لیں۔ اس میں گل قند ایک کلو مربہ سیب آدھا کلو مربہ آملہ آدھا کلو چاندی کے ورق 10 دفتری۔

**ترکیب تیاری:** مغزیات اور باقی چیزیں باریک پیس لیں' مربہ جات باریک پیس کر گٹھلیاں جدا کر لیں' ان سب کو ملائیں' خوب مکس کریں' آخر میں چاندی کے ورق ملا کر اور چند قطرے روح کیوڑا کے ملا کر مکس کر کے فریج میں رکھیں یا کسی ٹھنڈی جگہ رکھیں۔ ترکیب استعمال: دو چمچ ہلکے ٹھنڈے پاؤ بھر دودھ میں اچھی طرح گھول کر پی لیں' ورنہ دودھ کے علاوہ کھا کر اوپر سے پانی بھی پی سکتے ہیں لیکن اگر دودھ سے لیں تو تقویت زیادہ ہو گی۔

**آسمانی دسترخوان:** اَللّٰهُمَّ رَبَّنَآ اَنْزِلْ عَلَيْنَا مَآئِدَةً مِّنَ السَّمَآءِ تَكُوْنُ لَنَا عِيْدًا لِّاَوَّلِنَا وَاٰخِرِنَا وَاٰيَةً مِّنْكَ وَارْزُقْنَا وَاَنْتَ خَيْرُ الرّٰزِقِيْنَ (مائدہ ۱۱۴) 11 مرتبہ اول و آخر طاق تعداد میں درود شریف پڑھ کر آسمان کی طرف منہ کر کے پھونک ماریں اور اللہ پاک سے دعا مانگیں۔ گھر کا ہر فرد پڑھے بالخصوص افطاری کے وقت اس عمل کا اہتمام آپ کے رزق میں بہت زیادہ کشادگی اور بہتری کا سبب ہو گا۔ روحانی دسترخوان کے لئے بھی یہ عمل دن میں کم از کم ایک مرتبہ ضرور کریں۔ عبادات میں خوب رغبت ہو گی۔ معاشی مشکلات رزق کی تنگی اور گھریلو پریشانیوں میں گھرے افراد کے لئے یہ عمل بہت مجرب ہے۔

## ایک عمل اور دس آزمودہ کرشمے

رمضان کی مبارک ساعتوں میں مقبولیت کے ایک خاص عمل کے دس درج ذیل فائدے

1۔ مستجاب الدعوات، 2۔ قضائے حاجات۔ 3۔ شادی بیاہ کی بندشوں کا خاتمہ، 4۔ رزق کی برکتیں، 5۔ لاعلاج اور طویل العلاج بیماریوں کا خاتمہ، 6۔ گھریلو الجھنوں کا خاتمہ، 7۔ اپنا گھر اپنی جنت، 8۔ اچھا کاروبار، بہترین روزگار، 9۔ زیارت حرمین کی سعادت، 10۔ موجودین و غائبین کی دعائیں۔ وظیفہ: اَللّٰهُمَّ اغْفِرْلِیْ وَلِوَالِدَیَّ وَلِلْمُؤْمِنِيْنَ وَالْمُؤْمِنَاتِ وَالْمُسْلِمِيْنَ وَالْمُسْلِمَاتِ اَلْاَحْيَاءِ وَالْاَمْوَاتِ پورا رمضان ہر پل ہر سانس کھلی تعداد میں دن رات نہایت کثرت سے پڑھیں۔

OOOOO

# رمضان المبارک کی دعائیں

**پہلے عشرے کی دعا:** رَبِّ اغْفِرْ وَارْحَمْ وَاَنْتَ خَيْرُ الرَّاحِمِيْنَ

''اے اللہ مجھے معاف کر دے میرے اوپر رحم کر تو بہترین رحم کرنے والا ہے''

**دوسرے عشرے کی دعا:** رَبَّنَا اِنَّنَا اٰمَنَّا فَاغْفِرْ لَنَا ذُنُوْبَنَا وَقِنَا عَذَابَ النَّارِ (اے ہمارے رب! بیشک ہم ایمان لائے پس تو ہمارے گناہوں کو بخش دے اور ہمیں جہنم کے عذاب سے بچا)

**تیسرے عشرے کی دعا:** رَبَّنَا اٰتِنَا فِي الدُّنْيَا حَسَنَةً وَّفِي الْاٰخِرَةِ حَسَنَةً وَّقِنَا عَذَابَ النَّارِ (اے اللہ! ہمیں دنیا اور آخرت کی بھلائیاں نصیب کر اور ہمیں جہنم کے عذاب سے بچا)

## علامہ لاہوتی پراسراری کے رمضان کیلئے خاص وظائف

(ازل سے ابد تک کی نعمتیں پائیں)

رمضان کی پہلی صبح سے لے کر آخری شام تک اکتالیس دفعہ قرآن کی یہ آیت'' بِيَدِكَ الْخَيْرُ ط اِنَّكَ عَلٰى كُلِّ شَيْءٍ قَدِيْرٌ ''ترجمہ: (یا اللہ! ساری بھلائی تیرے ہی ہاتھ میں ہے، بیشک تو سب کچھ کرسکتا ہے) اول وآخر ایک مرتبہ درود شریف ضرور پڑھیں۔ ہرسحری اور افطاری میں جو شخص اس کے معنی اور اللہ کی طاقت کا تصور کر کے اسے پڑھے گا' اُسے اللہ ازل سے ابد تک کی نعمتوں سے نوازے گا اور ہر خیر اس کی طرف متوجہ ہوگی۔ (بحوالہ: جنات کا پیدائشی دوست جلد دوئم)

OOOOO

## معافی اور رحمت کیلئے مختصر لیکن جامع وظیفہ

حَلِيْمُ الْكَرِيْمُ، عَفُوٌّ كَرِيْمٌ

رمضان میں سارا دن اٹھتے بیٹھے' چلتے پھرتے ہزاروں' لاکھوں' کروڑوں مرتبہ درج ذیل وظیفہ پڑھیں۔

(بحوالہ: جنات کا پیدائشی دوست جلد اول)

OOOOO

# ہفتہ وار اور ماہانہ معمولات تسبیح خانہ

ہر جمعرات درس وذکر خاص ودعا

ہر نوچندی جمعرات کو ذکر نفی اثبات، مراقبہ اور ختم آیۃ کریمہ۔
ہر انگریزی مہینے کی پہلی اتوار کو حلقہ کشف المحجوب اور تفصیلی مراقبہ
(تسبیح خانہ قادری ہجویری، درود محل)

## اس وظیفے کی ہر فرد کو مکمل اجازت ہے

گھروں میں راشن کا برکتی پیکیج — مالی پریشانیوں سے نجات کا غیبی نسخہ

تنخواہ کی سیونگ کا انوکھا راز — خواتین کی پاکٹ منی بڑھانے کا ذریعہ

کاروباری زوال میں ترقی کی راہ

کم آمدنی والوں کیلئے صدری راز

### مجھے ضرور پڑھیں!

روحانی وظائف تب فائدہ دیتے ہیں جب انہیں ان شرطوں کے مطابق پڑھا جائے اگر شرطیں پوری نہ ہوں تو محض وظائف پڑھنے سے کچھ نہیں ہوتا۔ لوگ وظائف اور دعائیں پڑھتے وقت ان شرطوں کا لحاظ نہیں رکھتے اور پھر بدعقیدہ اور بدگمان بن بیٹھتے ہیں کہ ہماری دعا تو قبول ہی نہیں ہوتی۔ تب شیطان انہیں برائیوں اور غلط کاموں میں مبتلا کر دیتا ہے۔ شرائط اندر ملاحظہ فرمائیں۔

